آیات نمبر 23 تا 32 میں اہل کتاب کو ان کے اس غلط تصور پر تنبیہ کہ وہ چند دن سے زیادہ جہنم میں نہیں رہیں گے۔ مسلمانوں کو ایک دعا کی تلقین نیز اہل ایمان کو تلقین کہ کافروں کو دوست نہ بنائیں اور کافروں کو رسول اللہ کی پیروی کرنے کی دعوت

اَلَمۡ تَرَ اِلَی الَّذِیۡنَ اُوۡتُوۡا نَصِیۡبًا مِّنَ الۡکِتٰبِ یُدۡعَوۡنَ اِلٰی کِتٰبِ اللّٰہِ لِیَحۡکُمَ بَیۡنَہُمۡ ثُمَّ یَتَوَلّٰی فَرِیۡقٌ مِّنۡہُمۡ وَ ہُمۡ مُّعۡرِضُوۡنَ ﴿۲۳﴾ کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جنہیں کتاب میں سے کچھ حصہ (تورات، انجیل وغیرہ) دیا گیا ہے، جب وہ کتابِ الٰہی یعنی قرآن کی طرف بلائے جاتے ہیں تاکہ یہ کتاب ان کے درمیان فیصلہ کر دے تو پھر ان میں سے ایک فریق منہ پھیر لیتا ہے اور یہ لوگ ہیں ہی روگردانی کرنے والے

ذٰلِکَ بِاَنَّہُمۡ قَالُوۡا لَنۡ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّاۤ اَیَّامًا مَّعۡدُوۡدٰتٍ ۪ وَّ غَرَّہُمۡ فِیۡ دِیۡنِہِمۡ مَّا کَانُوۡا یَفۡتَرُوۡنَ ﴿۲۴﴾ ان کے اس طرز عمل کی وجہ ان کا یہ کہنا ہے کہ ہمیں گنتی کے چند دنوں کے سوا جہنم کی آگ مَس بھی نہ کرے گی، اور ان کے خود ساختہ عقیدوں نے ان کو اپنے دین کے بارے میں بڑی غلط فہمیوں میں مبتلا کر دیا ہے

فَکَیۡفَ اِذَا جَمَعۡنٰہُمۡ لِیَوۡمٍ لَّا رَیۡبَ فِیۡہِ ۟ وَ وُفِّیَتۡ کُلُّ نَفۡسٍ مَّا کَسَبَتۡ وَ ہُمۡ لَا یُظۡلَمُوۡنَ ﴿۲۵﴾ پھر ان کا کیا حال ہو گا جب ہم ان کو اس دن جمع کریں گے جس کے آنے میں ذرا بھی شک وشبہ نہیں ہے، اور ہر شخص کو اس کے اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا اور ان پر کوئی ظلم نہیں کیا جائے گا

قُلِ اللّٰہُمَّ مٰلِکَ الۡمُلۡکِ تُؤۡتِی الۡمُلۡکَ مَنۡ تَشَآءُ وَ تَنۡزِعُ الۡمُلۡکَ مِمَّنۡ تَشَآءُ ۫ وَ تُعِزُّ مَنۡ تَشَآءُ وَ تُذِلُّ مَنۡ تَشَآءُ ؕ بِیَدِکَ الۡخَیۡرُ ؕ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ﴿۲۶﴾ اے پیغمبر ﷺ! آپ یہ کہا کیجئے کہ

اے اللہ، اے تمام سلطنت کے مالک! تُو جسے چاہے حکومت دے اور جس سے چاہے سلطنت چھین لے اور تُو جسے چاہے عزت عطا کرے اور جسے چاہے ذلیل کر دے، ہر قسم کی بھلائی تیرے ہی اختیار میں ہے، بیشک تُو ہر چیز پر پوری طرح قادر ہے تُوۡلِجُ الَّیۡلَ فِی النَّهَارِ وَ تُوۡلِجُ النَّهَارَ فِی الَّیۡلِ ۫ وَ تُخۡرِجُ الۡحَیَّ مِنَ الۡمَیِّتِ وَ تُخۡرِجُ الۡمَیِّتَ مِنَ الۡحَیِّ ۫ وَ تَرۡزُقُ مَنۡ تَشَآءُ بِغَیۡرِ حِسَابٍ ﴿۲۷﴾ تو ہی رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور تُو ہی جان دار کو بے جان سے نکالتا ہے اور تو ہی بے جان کو جان دار سے نکالتا ہے اور تو جسے چاہتا ہے بے حد و حساب رزق عطا کرتا ہے لَا یَتَّخِذِ الۡمُؤۡمِنُوۡنَ الۡکٰفِرِیۡنَ اَوۡلِیَآءَ مِنۡ دُوۡنِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ ۚ وَ مَنۡ یَّفۡعَلۡ ذٰلِکَ فَلَیۡسَ مِنَ اللّٰهِ فِیۡ شَیۡءٍ اِلَّاۤ اَنۡ تَتَّقُوۡا مِنۡهُمۡ تُقٰىةً ؕ وَ یُحَذِّرُکُمُ اللّٰهُ نَفۡسَهٗ ؕ وَ اِلَی اللّٰهِ الۡمَصِیۡرُ ﴿۲۸﴾ مسلمانوں کو چاہئے کہ اہلِ ایمان کو چھوڑ کر کافروں کو دوست نہ بنائیں اور جو کوئی شخص مسلمانوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست بنائے گا اس کا اللہ سے کوئی تعلق نہیں ہو گا، سوائے یہ کہ تمہیں ان کے شر سے بچنے کے لئے ایسا طرز عمل اختیار کرنا پڑے، اور اللہ خود تمہیں اپنی ذات سے ڈراتا ہے کیونکہ آخر کار تم سب کو اللہ ہی کی طرف واپس لوٹ کر جانا ہے قُلۡ اِنۡ تُخۡفُوۡا مَا فِیۡ صُدُوۡرِکُمۡ اَوۡ تُبۡدُوۡهُ یَعۡلَمۡهُ اللّٰهُ ؕ آپ فرما دیجئے کہ جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے خواہ تم اسے چھپاؤ یا اسے ظاہر کرو، اللہ اسے جانتا ہے وَ یَعۡلَمُ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ وَ اللّٰهُ عَلٰی کُلِّ

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۹﴾ اور جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے وہ خوب جانتا ہے، اور اللہ ہر چیز پر کامل قدرت رکھتا ہے

يَوْمَ تَجِدُ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ مِنْ خَيْرٍ مُّحْضَرًا ۚۖ وَّمَا عَمِلَتْ مِنْ سُوْٓءٍ ۚ تَوَدُّ لَوْ اَنَّ بَيْنَهَا وَ بَيْنَهٗٓ اَمَدًۢا بَعِيْدًا ؕ وَ يُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهٗ ؕ وَ اللّٰهُ رَءُوْفٌۢ بِالْعِبَادِ ﴿۳۰﴾ اس دن کو یاد رکھو جس دن ہر نفس اپنی کی ہوئی ہر نیکی کو اپنے سامنے پائے گا اور ہر برائی کو بھی جو اس نے کی تھی، اس وقت وہ آرزو کرے گا کہ کاش! میرے اور اس برائی کے درمیان بہت زیادہ فاصلہ ہو جاتا، اور اللہ خود تمہیں اپنی ذات سے ڈراتا ہے، اور اللہ بندوں پر بڑی شفقت کرنے والا ہے یہ اس کی شفقت ہے کہ وہ آج تمہیں اس آنے والے برے وقت سے خبردار کر رہا ہے

رکوع [۳]

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَ يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۳۱﴾ اے نبی (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم)! آپ لوگوں سے فرما دیجئے کہ اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی اختیار کرو اللہ تم سے محبت کرے گا اور تمہارے گناہوں کو معاف فرما دے گا، یاد رکھو کہ اللہ نہایت بخشنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے

قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ الرَّسُوْلَ ۚ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۳۲﴾ آپ فرما دیجئے کہ تم اللہ اور اس کے رسول صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم کی اطاعت کرو، پھر اگر وہ لوگ روگردانی کریں تو یقین جانو کہ اللہ کافروں کو پسند نہیں کرتا

